فاذكروني أذكركم واشكروا لي ولا تكفرون

# اسباب الخیر

امجد علی خان

# بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هُوَاللّٰهُ<br>جل جلالہ<br>وہ اللہ | اَلَّذِیْ لَآ اِلٰہَ<br>جل جلالہ<br>کہ نہیں کوئی معبود | اِلَّا ھُوَ<br>جل جلالہ<br>مگر وہ | اَلرَّحْمٰنُ<br>جل جلالہ<br>بڑا مہربان | اَلرَّحِيْمُ<br>جل جلالہ<br>نہایت رحم والا | اَلْمَلِكُ<br>جل جلالہ<br>بادشاہ |
| اَلْقُدُّوْسُ<br>جل جلالہ<br>پاک | اَلسَّلَامُ<br>جل جلالہ<br>سلامت رکھنے والا | اَلْمُؤْمِنُ<br>جل جلالہ<br>امن دینے والا | اَلْمُهَيْمِنُ<br>جل جلالہ<br>نگہبان | اَلْعَزِيْزُ<br>جل جلالہ<br>غالب | اَلْجَبَّارُ<br>جل جلالہ<br>زبردست |
| اَلْمُتَكَبِّرُ<br>جل جلالہ<br>بڑائی والا | اَلْخَالِقُ<br>جل جلالہ<br>پیدا کرنے والا | اَلْبَارِئُ<br>جل جلالہ<br>عالم کا بنانے والا | اَلْمُصَوِّرُ<br>جل جلالہ<br>صورت بنانے والا | اَلْغَفَّارُ<br>جل جلالہ<br>بخشنے والا | اَلْقَهَّارُ<br>جل جلالہ<br>زبردست |
| اَلْوَهَّابُ<br>جل جلالہ<br>بہت دینے والا | اَلرَّزَّاقُ<br>جل جلالہ<br>رزق دینے والا | اَلْفَتَّاحُ<br>جل جلالہ<br>کھولنے والا | اَلْعَلِيْمُ<br>جل جلالہ<br>جاننے والا | اَلْقَابِضُ<br>جل جلالہ<br>بند کرنے والا | اَلْبَاسِطُ<br>جل جلالہ<br>کھولنے والا |
| اَلْخَافِضُ<br>جل جلالہ<br>پست کرنے والا | اَلرَّافِعُ<br>جل جلالہ<br>بلند کرنے والا | اَلْمُعِزُّ<br>جل جلالہ<br>عزت دینے والا | اَلْمُذِلُّ<br>جل جلالہ<br>خوار کرنے والا | اَلسَّمِيْعُ<br>جل جلالہ<br>سننے والا | اَلْبَصِيْرُ<br>جل جلالہ<br>دیکھنے والا |
| اَلْحَكَمُ<br>جل جلالہ<br>حاکم | اَلْعَدْلُ<br>جل جلالہ<br>عدل کرنے والا | اَللَّطِيْفُ<br>جل جلالہ<br>باریک بین | اَلْخَبِيْرُ<br>جل جلالہ<br>خبردار | اَلْحَلِيْمُ<br>جل جلالہ<br>بردبار | اَلْعَظِيْمُ<br>جل جلالہ<br>بزرگ |
| اَلْغَفُوْرُ<br>جل جلالہ<br>بخشنے والا | اَلشَّكُوْرُ<br>جل جلالہ<br>شکر پسند | اَلْعَلِيُّ<br>جل جلالہ<br>بلند | اَلْكَبِيْرُ<br>جل جلالہ<br>بڑا | اَلْحَفِيْظُ<br>جل جلالہ<br>نگہبان | اَلْمُقِيْتُ<br>جل جلالہ<br>قوت دینے والا |
| اَلْحَسِيْبُ<br>جل جلالہ<br>کافی | اَلْجَلِيْلُ<br>جل جلالہ<br>بزرگ | اَلْكَرِيْمُ<br>جل جلالہ<br>سخی | اَلرَّقِيْبُ<br>جل جلالہ<br>نگہبان | اَلْمُجِيْبُ<br>جل جلالہ<br>قبول کرنے والا | اَلْوَاسِعُ<br>جل جلالہ<br>فراخی دینے والا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلْحَکِیْمُ<br>جل جلالہ<br>حکمت والا | اَلْوَدُوْدُ<br>جل جلالہ<br>دوست بڑا | اَلْمَجِیْدُ<br>جل جلالہ<br>بزرگ | اَلْبَاعِثُ<br>جل جلالہ<br>اٹھانے والا | اَلشَّہِیْدُ<br>جل جلالہ<br>گواہ | اَلْحَقُّ<br>جل جلالہ<br>سچا |
| اَلْوَکِیْلُ<br>جل جلالہ<br>کارساز | اَلْقَوِیُّ<br>جل جلالہ<br>طاقت والا | اَلْمَتِیْنُ<br>جل جلالہ<br>مضبوط | اَلْوَلِیُّ<br>جل جلالہ<br>دوست | اَلْحَمِیْدُ<br>جل جلالہ<br>قابل تعریف | اَلْمُحْصِیْ<br>جل جلالہ<br>گھیرنے والا |
| اَلْمُبْدِئُ<br>جل جلالہ<br>پہلے پیدا کرنیوالا | اَلْمُعِیْدُ<br>جل جلالہ<br>دوبارہ پیدا کرنیوالا | اَلْمُحْیِیْ<br>جل جلالہ<br>زندہ کرنے والا | اَلْمُمِیْتُ<br>جل جلالہ<br>مارنے والا | اَلْحَیُّ<br>جل جلالہ<br>زندہ | اَلْقَیُّوْمُ<br>جل جلالہ<br>ہمیشہ رہنے والا |
| اَلْوَاجِدُ<br>جل جلالہ<br>پانے والا | اَلْمَاجِدُ<br>جل جلالہ<br>بزرگی والا | اَلْوَاحِدُ<br>جل جلالہ<br>ایک | اَلْاَحَدُ<br>جل جلالہ<br>اکیلا | اَلصَّمَدُ<br>جل جلالہ<br>بے نیاز | اَلْقَادِرُ<br>جل جلالہ<br>قدرت والا |
| اَلْمُقْتَدِرُ<br>جل جلالہ<br>صاحب قدرت کا | اَلْمُقَدِّمُ<br>جل جلالہ<br>پہلا | اَلْمُؤَخِّرُ<br>جل جلالہ<br>پچھلا | اَلْاَوَّلُ<br>جل جلالہ<br>اول | اَلْاٰخِرُ<br>جل جلالہ<br>آخر | اَلظَّاہِرُ<br>جل جلالہ<br>آشکارا |
| اَلْبَاطِنُ<br>جل جلالہ<br>پوشیدہ | اَلْوَالِیْ<br>جل جلالہ<br>کارساز | اَلْمُتَعَالِ<br>جل جلالہ<br>برتر | اَلْبَرُّ<br>جل جلالہ<br>احسان کرنے والا | اَلتَّوَّابُ<br>جل جلالہ<br>توبہ قبول کرنیوالا | اَلْمُنْتَقِمُ<br>جل جلالہ<br>بدلہ لینے والا |
| اَلْعَفُوُّ<br>جل جلالہ<br>معاف کرنے والا | اَلرَّءُوْفُ<br>جل جلالہ<br>بہت مہربان | مَالِكُ الْمُلْكِ<br>جل جلالہ<br>مالک ملک کا | ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ<br>جل جلالہ<br>صاحب بزرگی اور بخشش کا | اَلْمُقْسِطُ<br>جل جلالہ<br>عدل کرنے والا | اَلْجَامِعُ<br>جل جلالہ<br>جمع کرنے والا |
| اَلْغَنِیُّ<br>جل جلالہ<br>بے پرواہ | اَلْمُغْنِیْ<br>جل جلالہ<br>دولت مند کرنے والا | اَلْمَانِعُ<br>جل جلالہ<br>منع کرنے والا | اَلضَّآرُّ<br>جل جلالہ<br>ضرر دینے والا | اَلنَّافِعُ<br>جل جلالہ<br>نفع دینے والا | اَلنُّوْرُ<br>جل جلالہ<br>روشنی والا |
| اَلْہَادِیْ<br>جل جلالہ<br>راہ دکھانے والا | اَلْبَدِیْعُ<br>جل جلالہ<br>نیا پیدا کرنیوالا | اَلْبَاقِیْ<br>جل جلالہ<br>ہمیشہ رہنے والا | اَلْوَارِثُ<br>جل جلالہ<br>مالک | اَلرَّشِیْدُ<br>جل جلالہ<br>راہنما | اَلصَّبُوْرُ<br>جل جلالہ<br>بڑا تحمل والا |

اَللّٰھُمَّ أَعِنِّیْ عَلٰی ذِکْرِكَ، وَشُکْرِكَ، وَحُسْنِ عِبَادَتِكَ.

"اے اللہ! میری مدد فرما کہ میں تیرا ذکر کروں، تیرا شکر کروں اور تیری بہترین عبادت کروں"



# انتساب

میں اس کتاب کو انتہائی عاجزی وانکساری کے ساتھ

## سیّدنا نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کی خدمت اقدس میں بطور ہدیہ پیش کرتا ہوں

اور

اسے اپنے والدین کریمین کے نام کرتا ہوں جنہوں نے میری پرورش میں اپنی ساری صلاحیتیں اور توانائیاں صرف کیں۔

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

اَللّٰهُمَّ اِنِّیۡ اَسۡتَغۡفِرُكَ لِكُلِّ ذَنۡبٍ يُّدَنِّسُ مَا طَهَّرۡتَهٗ وَيَكۡشِفُ عَنِّیۡ مَا سَتَرۡتَهٗ اَوۡ يُقَبِّحُ مِنِّیۡ مَا زَيَّنۡتَهٗ ط

اے اللہ ! میں معافی مانگتا ہوں آپ سے ہر ایسے گناہ کی جو مَیلا کرتا ہے ہر اس چیز کو جس کو آپ نے پاک کیا ہے اور پردہ ہٹا دیتا ہے۔ میری تمام برائیوں سے جس پر آپ نے پردہ کیا ہے۔ یا بد صورت بنا دیتا ہے۔ مجھ سے ہر اس چیز کو جسے آپ نے خوبصورت کیا۔ (یعنی بعض گناہوں کی نحوست انسان کے دل کو بصیرت کی روشنی سے محروم کر دیتی ہے۔ جس سے نیک اعمال بوجھ محسوس ہوتے ہیں۔ اللہ جل شانہٗ سے دعا ہے کہ ہر مسلمان کو اپنی حفظ و ایمان میں رکھیں۔)

فَصَلِّ يَا رَبِّ وَسَلِّمۡ وَ بَارِكۡ عَلٰی سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اغۡفِرۡهُ لِیۡ يَا خَيۡرَ الۡغَافِرِيۡنَ .

پس آپ رحمت نازل فرمایئے اے میرے پروردگار اور سلامتی اور برکت نازل فرمایئے۔ ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر اور میرے گناہ معاف فرما دیجئے۔ اے سب سے بہتر معاف کرنے والے

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ۙ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۙ مٰلِکِ یَوۡمِ الدِّیۡنِ ؕ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ ؕ اِہۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِیۡمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِیۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡہِمۡ ۙ۬ غَیۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَیۡہِمۡ وَ لَا الضَّآلِّیۡنَ ٪

ترجمہ :- سب خوبیاں اللہ کو جو مالک سارے جہان والوں کا بہت مہربان رحمت والا۔ روز جزا کا مالک۔ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ سے ہی مدد مانگتے ہیں۔ تو ہم کو سیدھے راستے پر چلا۔ راستہ ان کا جن پر تو نے احسان کیا۔ نہ ان کے جن پر غضب ہوا۔ اور نہ بہکے ہوؤں کا

## حرف دعا

یا ارحم الرّاحمین ! جو اہل ایمان اس دار فانی سے کوچ فرما گئے آپ کے حکم کے مطابق، نبی کریم ﷺ کے وسیلہ جمیلہ سے ان کی نیکیاں قبول فرما۔ ان کی سہواً یا عمداً فکری و جسمانی لغزشوں کو معاف فرما اور ان کے ساتھ عفو ودر گزر فرما۔ کیونکہ تیری رحمت تیرے غضب پر حاوی ہے۔ اور جو اہل ایمان زندہ ہیں۔ ان کے دلوں میں خشیّت الٰہی اور عشق رسول ﷺ کو زندہ و جاوید فرما۔ انھیں ظاہری و باطنی آلائشوں اور بیماریوں سے محفوظ و مامون فرما۔ اور ان کے قلوب واذہان میں ایک دوسرے کے لئے ایثار و محبت کا جذبہ پیدا فرما۔ اس حیاتِ فانی میں انھیں نیک اعمال کو سرانجام دینے کی توفیق عطا فرما۔ اور ہم سب کا خاتمہ بالایمان فرما۔ آمین یا ربّ العالمین

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى آلِ اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَ عَلٰى آلِ اِبْرَاهِيْمَ فِى الْعَالَمِيْنَ ، اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ، اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ ۞

ترجمہ : اے اللہ درود نازل فرما سیدنا محمد ﷺ اور آل سیدنا محمد ﷺ پر جس طرح تو نے درود نازل فرمایا سیدنا ابراھیم علیہ السلام پر اور آل سیدنا ابراھیم علیہ السلام پر۔ اور برکت نازل فرما سیدنا محمد ﷺ اور آل سیدنا محمد ﷺ پر جس طرح تو نے سیدنا ابراھیم علیہ السلام پر اور سیدنا ابراھیم علیہ السلام کی اولاد پر برکت نازل فرمائی سارے جہانوں میں بے شک تو تعریف کیا گیا ہے بزرگ ہے۔ سلام ہو آپ ﷺ پر، اے نبی ﷺ اور اللہ تعالیٰ کی رحمت اور اللہ تعالیٰ کی برکت آپ ﷺ پر نازل ہو ۔

# فہرست



الا بذكر
تطمئن القلوب

# پیش لفظ

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِيۡ جَعَلَ الۡحَمۡدَ مِفۡتَاحاً لِذِکۡرِہٖ وَخَلَقَ الۡاَشۡیَاءَ نَاطِقَۃً بِحَمۡدِہٖ وَشُکۡرِہٖ وَالصَّلَاۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی نَبِیِّہٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰی آلِہِ الطَّیِّبِیۡنَ الطَّاھِرِیۡنَ۔

آج سبھی شکوہ کناں ہیں کہ بے قراری واضطراب ماحصلِ زندگی ہو کر رہ گئے ہیں۔ سامانِ راحت میسر ہونے کے باوجود کیفیاتِ قلبی منتشر وپراگندہ ہیں۔آخر ایسا کیوں؟جواب کا حصول انتہائی آسان ہے۔ اللہ جل شانہ اس بارے میں کاارشاد فرماتے ہیں۔

"اَلَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ تَطۡمَئِنُّ قُلُوۡبُھُمۡ بِذِکۡرِ اللّٰہِ ؕ اَلَا بِذِکۡرِ اللّٰہِ تَطۡمَئِنُّ الۡقُلُوۡبُ ﴿۲۸﴾ "(الرعد)

وہ جو ایمان لائے اور ان کے دل اللہ کی یاد سے چین پاتے ہیں، سن لو اللہ کی یاد ہی میں دلوں کا چین ہے

رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کافرمان اقدس ہے :

" اَلزُّھۡدُ فِي الدُّنۡیَا یُرِیۡحُ الۡقَلۡبَ ، وَالۡجَسَدَ " " دنیا سے بے رغبتی دل اور جسم دونوں کے لئے راحت بخش ہے۔" (حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، المعجم الأوسط للطبرانی: 6286)

جبکہ ہم روح ودل کا اطمینان وسکون دنیاوی مال واسباب میں تلاشتے ہیں۔اپنے رشتے ناطے بھلا کر دنیا کمانے میں اس قدر محو ومگن کہ اس طرزِ معاشرت کوطاقِ نسیان بنادیا جسے دینِ الٰہی نے ہماری زندگی کی

اساس قرار دیا۔ حالانکہ یہ بات ہم پہ روزِ روشن کی طرح عیاں ہے کہ جو کچھ ہمارا مقدّر کر دیا گیا، اس سے ایک رتّی بھر بھی زیادہ حاصل نہیں کر سکتے۔ قلب و روح کا قرار و چین اللہ تبارک تعالیٰ کے ذکر میں مضمر ہے۔ اور اسے ہم اشیائے فانی میں ڈھونڈتے ہیں۔ قرآن کریم میں ہے،

وَ مَا هٰذِهِ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا لَهْوٌ وَّ لَعِبٌ ؕ وَ اِنَّ الدَّارَ الْاٰخِرَةَ لَهِيَ الْحَيَوَانُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ﴿٦٤﴾ (العنکبوت:64)

اور یہ دنیا کی زندگی تو صرف کھیل اور تماشہ ہے اور (ہمیشہ کی) زندگی (کا مقام) تو آخرت کا گھر ہے۔ کاش یہ (لوگ) سمجھتے۔

اِعْلَمُوْٓا اَنَّمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا لَعِبٌ وَّ لَهْوٌ وَّ زِيْنَةٌ وَّ تَفَاخُرٌۢ بَيْنَكُمْ وَ تَكَاثُرٌ فِي الْاَمْوَالِ وَ الْاَوْلَادِ ؕ (الحدید:20)

جان رکھو کہ دنیا کی زندگی محض کھیل اور تماشا اور زینت (و آرائش) اور تمہارے آپس میں فخر (و ستائش) اور مال و اولاد کی ایک دوسرے سے زیادہ طلب (و خواہش) (ہے)

قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ ۚ وَ الْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى ۫ وَ لَا تُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ﴿٧٧﴾ (النساء)

آپ (انہیں) فرما دیجئے کہ دنیا کا مفاد بہت تھوڑا (یعنی معمولی شے) ہے، اور آخرت بہت اچھی (نعمت) ہے اس کے لئے جو پرہیزگار بن جائے، وہاں ایک دھاگے کے برابر بھی تمہاری حق تلفی نہیں کی جائے گی،

بندہ عاجز آپ سے یہ نہیں کہتا کہ دنیا مت کماؤ فقط اتنا عرض کرتا ہے۔ بقدرِ ضرورت کماؤ اور طریقہء حلال سے۔ اور جان لو یہ سب کچھ فنا ہونے والا مال و متاع ہے جبکہ ذکر اللہ دائمی و ابدی حقیقت اور باعثِ سکون و عافیت۔

اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ ﴿١﴾ حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ﴿٢﴾ (التکاثر:1-2)

(لوگو) تم کو (مال کی) بہت سی طلب نے غافل کر دیا یہاں تک کہ تم نے قبریں جا دیکھیں۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سچ فرمایا: درہم اور دینار کا غلام ہلاک ہوا.

عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ۔ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم "يَكْبَرُ ابْنُ آدَمَ وَيَكْبَرُ مَعَهُ اثْنَانِ حُبُّ الْمَالِ، وَطُولُ الْعُمُرِ".

(رَوَاهُ شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ. البخاری: کتاب الرقاق، 6420)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا انسان کی عمر بڑھتی جاتی ہے اور اس کے ساتھ دو چیزیں اس کے اندر بڑھتی جاتی ہیں، مال کی محبت اور عمر کی درازی۔

حَدَّثَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ الْحَسَنُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ كَيْسَانَ النَّحْوِيُّ، قَالَ: حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ إِسْحَاقَ الْقَاضِي، قَالَ: حَدَّثَنَا مُسْلِمُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، قَالَ: حَدَّثَنَا هِشَامٌ، قَالَ: حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ مُطَرِّفٍ، عَنْ أَبِيهِ، أَنَّهُ أَتَى عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، وَهُوَ يَقْرَأُ: أَلْهَاكُمُ التَّكَاثُرُ سورة التكاثر آية 1. قَالَ: "يَقُولُ ابْنُ آدَمَ مَالِي مَالِي قَالَ وَهَلْ لَكَ يَا ابْنَ آدَمَ مِنْ مَالِكَ إِلاَّ مَا أَكَلْتَ فَأَفْنَيْتَ أَوْ لَبِسْتَ فَأَبْلَيْتَ أَوْ تَصَدَّقْتَ فَأَمْضَيْتَ".

(صحیح مسلم:۔کتاب الزهد والرقائق: باب التزهيد فی الدنيا والترغيب فی الاٰخرة، حدیث نمبر ۲۹۵۸)

آدم کا بیٹا کہتا ہے: میرا مال ، میرا مال (اس کے بعد) آپ ﷺ نے فرمایا: اے ابن آدم! تجھے کیا ہوگیا تیرا مال تو وہ ہے جو تو نے کھا کر ختم کردیا، یا جو تو نے پہن کر بوسیدہ کردیا، یا صدقہ کرکے آخرت کے لیے ذخیرہ کرلیا۔۔

حَدَّثَنَا أَبُو عَاصِمٍ، عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ، عَنْ عَطَاءٍ، قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ۔ رضی اللہ عنہما۔ يَقُولُ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم يَقُولُ "لَوْ كَانَ

لِابْنِ آدَمَ وَادِيَانِ مِنْ مَالٍ لاَبْتَغَى ثَالِثًا، وَلاَ يَمْلأُ جَوْفَ ابْنِ آدَمَ إِلاَّ التُّرَابُ، " (البخاری: کتاب الرقاق، باب مایتقی من فتنۃ المال ،6435)

ہم سے ابو عاصم نبیل نے بیان کیا، ان سے ابن جریج نے بیان کیا، ان سے عطاء بن ابی رباح نے بیان کیا، کہا کہ میں نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے سنا، انہوں نے کہا کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر انسان کے پاس مال کی دو وادیاں ہوں تو تیسری کا خواہشمند ہوگا اور انسان کا پیٹ مٹی کے سوا اور کوئی چیز نہیں بھر سکتی.

حَدَّثَنِي مُحَمَّدٌ، أَخْبَرَنَا مَخْلَدٌ، أَخْبَرَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ، قَالَ سَمِعْتُ عَطَاءً، يَقُولُ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ، يَقُولُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صلى الله عليه وسلم يَقُولُ " لَوْ أَنَّ لاِبْنِ آدَمَ مِثْلَ وَادٍ مَالاً لأَحَبَّ أَنَّ لَهُ إِلَيْهِ مِثْلَهُ، وَلاَ يَمْلأُ عَيْنَ ابْنِ آدَمَ إِلاَّ التُّرَابُ . متفق علیہ: (من حدیث ابن عباس، البخاری: کتاب الرقاق، باب مایتقی من فتنۃ المال، 6436)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر انسان کے پاس مال ( بھیڑ بکری ) کی پوری وادی ہو تو وہ چاہے گا کہ اسے ویسی ہی ایک اور مل جائے اور انسان کی آنکھ مٹی کے سوا اور کوئی چیز نہیں بھر سکتی.

اس فانی دنیا ومال کے حصول میں ہم خالقِ حقیقی کو بھلا بیٹھے ہیں حالانکہ روح انسانی کو سکون فقط اللہ جل شانہ کے ذکر میں ہی میسر آسکتا ہے۔ دنیا ومافیہا سے بے نیاز کر دینے والی چیز ذکر اللہ ہی ہے۔ ہر رنج وغم اور خوف سے نجات دلانے والی۔ جس کسی نے بھی یادِ الٰہی کو حرزِ جاں بنالیا۔ اس کی زندگی میں حزن وملال اور انتشار و بے قراری کا شائبہ تک نہ رہا۔ کیفیاتِ سکون واطمینان اس کے لئے فراواں وجاوداں ہو گئیں۔

اَلَاۤ اِنَّ اَوۡلِیَآءَ اللّٰہِ لَا خَوۡفٌ عَلَیۡہِمۡ وَ لَا ہُمۡ یَحۡزَنُوۡنَ ﴿ۚ۶۲﴾ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ
کَانُوۡا یَتَّقُوۡنَ ﴿ؕ۶۳﴾ لَہُمُ الۡبُشۡرٰی فِی الۡحَیٰوۃِ الدُّنۡیَا وَ فِی الۡاٰخِرَۃِ ؕ لَا تَبۡدِیۡلَ
لِکَلِمٰتِ اللّٰہِ ؕ ذٰلِکَ ہُوَ الۡفَوۡزُ الۡعَظِیۡمُ ﴿ؕ۶۴﴾ (یونس)

سن لو بیشک اللہ کے ولیوں پر نہ کچھ خوف ہے نہ کچھ غم وہ جو ایمان لائے اور پرہیزگاری کرتے ہیں، انہیں خوشخبری ہے دنیا کی زندگی میں اور آخرت میں، اللہ کی باتیں بدل نہیں سکتیں یہی بڑی کامیابی ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (الدُّنْيَا سِجْنُ الْمُؤْمِنِ وجنَّةُ الكَافِرِ.)

(رواہ مسلم)

دنیا مومن کے لئے قید خانہ اور کافر کے لئے جنت ہے۔

قالَ الإمام البُخاريُّ - رَحِمَهُ اللهُ تَعالَىٰ - في "صحيحه" (88/8) / (6412):

حَدَّثَنَا الْمَكِّيُّ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، أَخْبَرَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ سَعِيدٍ هُوَ ابْنُ أَبِي هِنْدٍ عَنْ أَبِيهِ، عَنْ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا، قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صلى الله عليه وسلم: نِعْمَتَانِ مَغْبُونٌ فِيهِمَا كَثِيرٌ مِنَ النَّاسِ، الصِّحَّةُ وَالْفَرَاغُ" (صحیح البخاری، کتاب الرقاق، باب ما جاء فی الرقاق وأن لا عیش إلا عیش الآخرۃ . حدیث نمبر 6412)

سیدنا حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما روایت کرتے ہیں کہ سیدنا حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: دو نعمتیں ایسی ہیں کہ اکثر لوگ اس سے غفلت میں رہتے ہیں: (1) تندرستی اور (2) فرصت۔

ہمیں اس بات کو اپنے قلب واذہان پہ نقش کر لینا چاہیئے کہ ہم چند گھڑی کے مسافر ہیں۔اور ہمیں جلد یا بدیر اس دنیائے فانی سے رخصت لینا ہے۔اور منزل حقیقی کی راہ لینا ہے۔ یہاں کی چند روزہ حیات مستعار کے لئے اتنی تگ ودو اور حیات دائمی کے لئے زادِراہ کیا؟

آیئے اک عہد کریں کہ آج سے حبِّ جاہ ومال میں ہمہ تن وہمہ وقت سر گرداں رہنے کی بجائے ہم اپنا زیادہ وقت منعم حقیقی کے حمد و تمجید میں صرف کریں گے کہ حقیقی سکون و عافیت ذکر ربّانی میں ہی نہاں ہے۔ ربّ ذوالجلال سے دعا ہے کہ وہ ہر حال میں ہمارا حامی و ناصر ہو! آمین! ثم آمین!

اس کتاب میں موجود ہر خوبی اللہ کریم کی عطا اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نظرِ عنایت کے سبب ہوگی جبکہ کسی خامی و کوتاہی کا موجب میری کم علمی و کم مائیگی قرار پائے گی۔ جس کے لئے میں اللہ التوّاب الرّحیم سے استغفار وتوبہ کرتا ہوں۔

وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْن.

طالب دعا

امجد علی خان

۱۶ جولائی ۲۰۱۵، ۲۹ رمضان المبارک ۱۴۳۶ بروز جمعرات

# قرآن کریم میں نازل ہونے والی

# آیات حمد و تمجید

قرآن مجید میں آیاتِ حمد و تمجید کا ہونا اس بات کا بیّن ثبوت ہے کہ اللہ جل جلالہ اپنے بندوں سے کس قدر محبت کرتے ہیں۔ ان آیات مبارکہ کا پڑھنا انشاء اللہ العزیز آپ کے دنیاو آخرت دائمی فلاح ونجات کا باعث ہوگا۔ اللہ جل شانہ کی حمد و ثنا کرنا انتہائی افضل اور صالح اعمال میں سے ہے۔ اور انہیں اپنی زندگی کا لازمی جزو بنا لینے سے اللہ ربّ العزّت کی قربت حاصل ہوگی۔ اور دنیاوی اخروی نعمتوں میں اضافے و برکت کا موجب ہونگی۔ اللہ تعالیٰ کی پاکی و بزرگی و کبریائی بیان کرنا ہی اصل عبادت ہے۔ ان آیات مبارکہ کو جمع کرنے کا مقصد آپ کے لئے آسانی پیدا کرنا ہے تاکہ آپ اپنی مصروف زندگی سے وقت نکال کر اللہ جل جلالہ کی زیادہ سے زیادہ بزرگی و کبریائی بیان کر سکیں۔ اس ذات باری تعالیٰ کا شکرادا کریں۔ اس طرح نہ صرف اللہ تبارک و تعالیٰ کی رضاو خوشنودی حاصل ہوگی۔ بلکہ اللہ تعالیٰ کے اس وعدے سے بھی آپ مستفید ہوں گے جس میں اللہ کریم اپنے مطیع و فرمانبردار بندوں سے مخاطب ہیں۔

وَاِذْ تَاَذَّنَ رَبُّكُمْ لَىِٕنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ وَلَىِٕنْ كَفَرْتُمْ اِنَّ عَذَابِيْ لَشَدِيْدٌ۝۷

اور یاد رکھو، تمہارے رب نے خبردار کر دیا تھا کہ اگر شکر گزار بنو گے تو میں تم کو اور زیادہ نوازوں گا اور اگر کفران نعمت کرو گے تو میری سزا بہت سخت ہے"

قرآن کریم میں ان آیات حمد و ثنا کا ہونا بندہ مومن کے لئے افضل ترین نعمت ہے۔ جن کی تلاوت کر کے وہ اپنے لئے دنیاوی واخروی دائمی سعادتیں حاصل کر سکتا ہے۔

# آیات تمجید وثنا

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

قَالُوۡا سُبۡحٰنَکَ لَا عِلۡمَ لَنَاۤ اِلَّا مَا عَلَّمۡتَنَا ؕ اِنَّکَ اَنۡتَ الۡعَلِیۡمُ الۡحَکِیۡمُ ﴿۳۲﴾ (البقرة)

بولے پاکی ہے تجھے ہمیں کچھ علم نہیں مگر جتنا تو نے ہمیں سکھایا بے شک تو ہی علم و حکمت والا ہے۔

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

وَ قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰہُ وَلَدًا ۙ سُبۡحٰنَہٗ ؕ بَلۡ لَّہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ ؕ کُلٌّ لَّہٗ قٰنِتُوۡنَ ﴿۱۱۶﴾ (البقرة)

اور یہ لوگ اس بات کے قائل ہیں کہ خدا اولاد رکھتا ہے۔ (نہیں) وہ پاک ہے، بلکہ جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے، سب اسی کا ہے اور سب اس کے فرماں بردار ہیں۔

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

رَبَّنَا مَا خَلَقۡتَ ہٰذَا بَاطِلًا ۚ سُبۡحٰنَکَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿۱۹۱﴾ (آل عمران)

اے پروردگار ! تونے اس (مخلوق) کو بے فائدہ نہیں پیدا کیا تو پاک ہے تو (قیامت کے دن) ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچائیو.

﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

سُبْحٰنَهٗۤ اَنْ يَّكُوْنَ لَهٗ وَلَدٌ ۘ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِي الْاَرْضِ ۗ وَ كَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ۝١٧١ (النساء)

اس سے پاک ہے کہ اس کے اولاد ہو۔ جو کچھ آسمانوں میں اور جو کچھ زمین میں ہے سب اسی کا ہے۔ اور خدا ہی کارساز کافی ہے.

﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

قَالَ سُبْحٰنَكَ مَا يَكُوْنُ لِيْۤ اَنْ اَقُوْلَ مَا لَيْسَ لِيْ ۗ بِحَقٍّ ۗ

۝١١٦ (المائدة)

تو پاک ہے مجھے کب شایاں تھا کہ میں ایسی بات کہتا جس کا مجھے کچھ حق نہیں.

﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

سُبْحٰنَهٗ وَ تَعٰلٰى عَمَّا يَصِفُوْنَ ۝١٠٠ (الانعام)

پاک ہے اور (اس کی شان ان سے) بلند ہے.

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

فَلَمَّاۤ اَفَاقَ قَالَ سُبۡحٰنَکَ تُبۡتُ اِلَیۡکَ وَ اَنَا اَوَّلُ
الۡمُؤۡمِنِیۡنَ ﴿۱۴۳﴾ (الأعراف)

جب ہوش میں آئے تو کہنے لگے کہ تیری ذات پاک ہے اور میں تیرے حضور توبہ کرتا ہوں اور جو ایمان
لانے والے ہیں ان میں سب سے اول ہوں.

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ ؕ سُبۡحٰنَہٗ عَمَّا یُشۡرِکُوۡنَ ﴿۳۱﴾ (التوبة)

اس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ اور وہ ان لوگوں کے شریک مقرر کرنے سے پاک ہے.

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

دَعۡوٰىہُمۡ فِیۡہَا سُبۡحٰنَکَ اللّٰہُمَّ وَ تَحِیَّتُہُمۡ فِیۡہَا سَلٰمٌ ۚ
وَ اٰخِرُ دَعۡوٰىہُمۡ اَنِ الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿۱۰﴾ؑ (یونس)

وہاں ان کی صدا یہ ہوگی کہ "پاک ہے تو اے خدا، "اُن کی دعا یہ ہوگی کہ "سلامتی ہو "اور ان کی ہر بات
کا خاتمہ اس پر ہوگا کہ "ساری تعریف اللہ رب العالمین ہی کے لیے ہے "

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

قُلۡ اَتُنَبِّـُٔوۡنَ اللّٰہَ بِمَا لَا یَعۡلَمُ فِی السَّمٰوٰتِ وَ لَا فِی

الۡاَرۡضِ ؕ سُبۡحٰنَہٗ وَ تَعٰلٰی عَمَّا یُشۡرِکُوۡنَ ﴿۱۸﴾ (یونس)

کیا تم اللہ کو اُس بات کی خبر دیتے ہو جسے وہ نہ آسمانوں میں جانتا ہے نہ زمین میں؟ "پاک ہے وہ اور بالا و برتر ہے اُس شرک سے جو یہ لوگ کرتے ہیں.

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰہُ وَلَدًا سُبۡحٰنَہٗ ؕ ہُوَ الۡغَنِیُّ ؕ لَہٗ مَا فِی

السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِی الۡاَرۡضِ ؕ اِنۡ عِنۡدَکُمۡ مِّنۡ سُلۡطٰنٍۭ

بِہٰذَا ؕ اَتَقُوۡلُوۡنَ عَلَی اللّٰہِ مَا لَا تَعۡلَمُوۡنَ ﴿۶۸﴾ (یونس)

لوگوں نے کہہ دیا کہ اللہ نے کسی کو بیٹا بنایا ہے سبحان اللہ ! وہ تو بے نیاز ہے، آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے سب اس کی ملک ہے تمہارے پاس اس قول کے لیے آخر کیا دلیل ہے؟ کیا تم اللہ کے متعلق وہ باتیں کہتے ہو جو تمہارے علم میں نہیں ہیں؟

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

وَ سُبۡحٰنَ اللّٰہِ وَ مَاۤ اَنَا مِنَ الۡمُشۡرِکِیۡنَ ﴿۱۰۸﴾ (یوسف)

اور اللہ پاک ہے اور شرک کرنے والوں سے میرا کوئی واسطہ نہیں"

اَتٰۤی اَمۡرُ اللّٰہِ فَلَا تَسۡتَعۡجِلُوۡہُ ؕ سُبۡحٰنَہٗ وَ تَعٰلٰی عَمَّا یُشۡرِکُوۡنَ ① (النحل)

آ گیا اللہ کا فیصلہ، اب اس کے لیے جلدی نہ مچاؤ پاک ہے وہ اور بالاتر ہے اُس شرک سے جو یہ لوگ کر رہے ہیں.

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

وَ یَجۡعَلُوۡنَ لِلّٰہِ الۡبَنٰتِ سُبۡحٰنَہٗ ۙ وَ لَہُمۡ مَّا یَشۡتَہُوۡنَ ﴿۵۷﴾ (النحل)

یہ خدا کے لیے بیٹیاں تجویز کرتے ہیں سبحان اللہ ! اور اِن کے لیے وہ جو یہ خود چاہیں؟

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

سُبۡحٰنَ الَّذِیۡۤ اَسۡرٰی بِعَبۡدِہٖ لَیۡلًا مِّنَ الۡمَسۡجِدِ الۡحَرَامِ اِلَی الۡمَسۡجِدِ الۡاَقۡصَا الَّذِیۡ بٰرَکۡنَا حَوۡلَہٗ لِنُرِیَہٗ مِنۡ اٰیٰتِنَا ؕ اِنَّہٗ ہُوَ السَّمِیۡعُ الۡبَصِیۡرُ ① (الاسراء)

پاک ہے وہ جو لے گیا ایک رات اپنے بندے کو مسجد حرام سے دور کی اُس مسجد تک جس کے ماحول کو اس نے برکت دی ہے، تاکہ اسے اپنی کچھ نشانیوں کا مشاہدہ کرائے حقیقت میں وہی ہے سب کچھ سننے اور دیکھنے والا.

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

سُبۡحٰنَہٗ وَ تَعٰلٰی عَمَّا یَقُوۡلُوۡنَ عُلُوًّا کَبِیۡرًا ﴿۴۳﴾ ﴿الإسراء﴾

پاک ہے وہ اور بہت بالا و برتر ہے اُن باتوں سے جو یہ لوگ کہہ رہے ہیں.

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

قُلۡ سُبۡحَانَ رَبِّیۡ ہَلۡ کُنۡتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوۡلًا ﴿۹۳﴾ (الاِسراء)

"اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)، اِن سے کہو "پاک ہے میرا پروردگار ! کیا میں ایک پیغام لانے والے انسان کے سوا اور بھی کچھ ہوں؟"

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

وَّ یَقُوۡلُوۡنَ سُبۡحٰنَ رَبِّنَاۤ اِنۡ کَانَ وَعۡدُ رَبِّنَا لَمَفۡعُوۡلًا ﴿۱۰۸﴾

(الاِسراء)

اور پکار اٹھتے ہیں "پاک ہے ہمارا رب، اُس کا وعدہ تو پورا ہونا ہی تھا"

﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

مَا كَانَ لِلّٰهِ اَنْ يَّتَّخِذَ مِنْ وَّلَدٍ ۙ سُبْحٰنَهٗ ؕ اِذَا قَضٰۤى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ؕ﴿۳۵﴾ (مریم)

اللہ کا یہ کام نہیں ہے کہ وہ کسی کو بیٹا بنائے وہ پاک ذات ہے وہ جب کسی بات کا فیصلہ کرتا ہے تو کہتا ہے کہ ہو جا، اور بس وہ ہو جاتی ہے.

﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿۲۲﴾ (الأنبياء)

پس پاک ہے اللہ ربّ العرش اُن باتوں سے جو یہ لوگ بنا رہے ہیں.

﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

وَ قَالُوا اتَّخَذَ الرَّحْمٰنُ وَلَدًا سُبْحٰنَهٗ ؕ بَلْ عِبَادٌ مُّكْرَمُوْنَ ۙ﴿۲۶﴾ (الأنبياء)

یہ کہتے ہیں "رحمان اولاد رکھتا ہے" سبحان اللہ، وہ تو بندے ہیں جنہیں عزّت دی گئی ہے.

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

وَ ذَا النُّوۡنِ اِذۡ ذَّهَبَ مُغَاضِبًا فَظَنَّ اَنۡ لَّنۡ نَّقۡدِرَ عَلَيۡهِ
فَنَادٰى فِى الظُّلُمٰتِ اَنۡ لَّاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنۡتَ سُبۡحٰنَكَ ‌ۖ اِنِّىۡ
كُنۡتُ مِنَ الظّٰلِمِيۡنَ ۚ‌ۖ ﴿۸۷﴾ (الأنبياء)

جبکہ وہ بگڑ کر چلا گیا تھا اور سمجھا تھا کہ ہم اس پر گرفت نہ کریں گے آخر کو اُس نے تاریکیوں میں پکارا " نہیں ہے کوئی خدا مگر تُو، پاک ہے تیری ذات، بے شک میں نے قصور کیا"

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

وَلَعَلَا بَعۡضُهُمۡ عَلٰى بَعۡضٍ‌ ؕ سُبۡحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يَصِفُوۡنَ ۙ ﴿۹۱﴾

(المؤمنون)

اور پھر وہ ایک دوسرے پر چڑھ دوڑتے پاک ہے اللہ ان باتوں سے جو یہ لوگ بناتے ہیں.

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

وَ لَوۡ لَاۤ اِذۡ سَمِعۡتُمُوۡهُ قُلۡتُمۡ مَّا يَكُوۡنُ لَنَاۤ اَنۡ نَّتَكَلَّمَ
بِهٰذَا ‌ۖ سُبۡحٰنَكَ هٰذَا بُهۡتَانٌ عَظِيۡمٌ ﴿۱۶﴾ (النور)

کیوں نہ اُسے سنتے ہی تم نے کہہ دیا کہ "ہمیں ایسی بات زبان سے نکالنا زیب نہیں دیتا، سبحان اللہ، یہ تو ایک بہتان عظیم ہے"

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

قَالُوۡا سُبۡحٰنَکَ مَا کَانَ یَنۡۢبَغِیۡ لَنَاۤ اَنۡ نَّتَّخِذَ مِنۡ دُوۡنِکَ مِنۡ اَوۡلِیَآءَ ﴿۱۸﴾ (الفرقان)

وہ عرض کریں گے "پاک ہے آپ کی ذات، ہماری تو یہ بھی مجال نہ تھی کہ آپ کے سوا کسی کو اپنا مولا بنائیں"

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

فَلَمَّا جَآءَهَا نُوۡدِیَ اَنۡۢ بُوۡرِکَ مَنۡ فِی النَّارِ وَ مَنۡ حَوۡلَهَا ؕ وَ سُبۡحٰنَ اللّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿۸﴾ (النمل)

پھر جب آگ کے پاس آیا ندا کی گئی کہ برکت دیا گیا وہ جو اس آگ کی جلوہ گاہ میں ہے یعنی موسیٰ اور جو اس کے آس پاس میں یعنی فرشتے اور پاکی ہے اللہ کو جو رب ہے سارے جہان کا۔

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

وَ رَبُّکَ یَخۡلُقُ مَا یَشَآءُ وَ یَخۡتَارُ ؕ مَا کَانَ لَهُمُ الۡخِیَرَةُ ؕ سُبۡحٰنَ اللّٰہِ وَ تَعٰلٰی عَمَّا یُشۡرِکُوۡنَ ﴿۶۸﴾ (القصص)

اور تمہارا رب پیدا کرتا ہے جو چاہے اور پسند فرماتا ہے ان کا کچھ اختیار نہیں، پاکی اور برتری ہے اللہ کو ان کے شرک سے.

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

فَسُبۡحٰنَ اللّٰهِ حِيۡنَ تُمۡسُوۡنَ وَ حِيۡنَ تُصۡبِحُوۡنَ ﴿۱۷﴾ (الروم)

تو اللہ کی پاکی بولو جب شام کرو اور جب صبح ہو.

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

اَللّٰهُ الَّذِىۡ خَلَقَكُمۡ ثُمَّ رَزَقَكُمۡ ثُمَّ يُمِيۡتُكُمۡ ثُمَّ
يُحۡيِيۡكُمۡ ‌ؕ هَلۡ مِنۡ شُرَكَآٮِٕكُمۡ مَّنۡ يَّفۡعَلُ مِنۡ ذٰ لِكُمۡ
مِّنۡ شَىۡءٍ ‌ؕ سُبۡحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشۡرِكُوۡنَ ﴿۴۰﴾ (الروم)

اللہ ہے جس نے تمہیں پیدا کیا پھر تمہیں روزی دی پھر تمہیں مارے گا پھر تمہیں جِلائے گا کیا تمہارے شریکوں میں بھی کوئی ایسا ہے جو ان کاموں میں سے کچھ کرے پاکی اور برتری ہے اسے ان کے شرک سے.

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

قَالُوۡا سُبۡحٰنَكَ اَنۡتَ وَلِيُّنَا مِنۡ دُوۡنِهِمۡ‌ ۚ بَلۡ كَانُوۡا
يَعۡبُدُوۡنَ الۡجِنَّ‌ ۚ اَكۡثَرُهُمۡ بِهِمۡ مُّؤۡمِنُوۡنَ ﴿۴۱﴾ (سبا)

وہ عرض کریں گے پاکی ہے تجھ کو تو ہمارا دوست ہے نہ وہ بلکہ وہ جِنوں کو پوجتے تھے ان میں اکثر انہیں پر یقین لائے تھے.

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

سُبۡحٰنَ الَّذِیۡ خَلَقَ الۡاَزۡوَاجَ کُلَّہَا مِمَّا تُنۡۢبِتُ الۡاَرۡضُ وَ مِنۡ اَنۡفُسِہِمۡ وَ مِمَّا لَا یَعۡلَمُوۡنَ ﴿۳۶﴾ (یٰس)

پاکی ہے اسے جس نے سب جوڑے بنائے ان چیزوں سے جنہیں زمین اگاتی ہے اور خود ان سے اور ان چیزوں سے جن کی انہیں خبر نہیں.

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

فَسُبۡحٰنَ الَّذِیۡ بِیَدِہٖ مَلَکُوۡتُ کُلِّ شَیۡءٍ وَّ اِلَیۡہِ تُرۡجَعُوۡنَ ﴿۸۳﴾ (یٰس)

تو پاکی ہے، اسے جس کے ہاتھ ہر چیز کا قبضہ ہے، اور اسی کی طرف پھیرے جاؤ گے.

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

سُبۡحٰنَ اللّٰہِ عَمَّا یَصِفُوۡنَ ﴿۱۵۹﴾ (الصافات)

پاکی ہے اللہ کو ان باتوں سے کہ یہ بتاتے ہیں،.

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

سُبۡحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الۡعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوۡنَ ﴿۱۸۰﴾ (الصافات)

پاکی ہے تمہارے رب کو عزت والے رب کو ان کی باتوں سے.

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

لَوۡ اَرَادَ اللّٰهُ اَنۡ يَّتَّخِذَ وَلَدًا لَّاصۡطَفٰى مِمَّا يَخۡلُقُ مَا
يَشَآءُ ۙ سُبۡحٰنَهٗ ؕ هُوَ اللّٰهُ الۡوَاحِدُ الۡقَهَّارُ ﴿۴﴾ (الزمر)

اگر خدا کسی کو اپنا بیٹا بنانا چاہتا تو اپنی مخلوق میں سے جس کو چاہتا انتخاب کر لیتا۔ وہ پاک ہے وہی تو خدا یکتا) اور (
غالب ہے.

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدۡرِهٖ ۖ وَالۡاَرۡضُ جَمِيۡعًا قَبۡضَتُهٗ
يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ وَالسَّمٰوٰتُ مَطۡوِيّٰتٌۢ بِيَمِيۡنِهٖ ؕ سُبۡحٰنَهٗ وَ
تَعٰلٰى عَمَّا يُشۡرِكُوۡنَ ﴿۶۷﴾ (الزمر)

اور انہوں نے اللہ کی قدر نہ کی جیسا کہ اس کا حق تھا اور وہ قیامت کے دن سب زمینوں کو سمیٹ دے گا اور
اس کی قدرت سے سب آسمان لپیٹ دیے جائیں گے اور ان کے شرک سے پاک اور برتر ہے.

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

وَ تَقُوۡلُوۡا سُبۡحٰنَ الَّذِیۡ سَخَّرَ لَنَا ہٰذَا وَ مَا کُنَّا لَہٗ

مُقۡرِنِیۡنَ ﴿۱۳﴾ (الزخرف)

اور یوں کہو پاکی ہے اسے جس نے اس سواری کو ہمارے بس میں کر دیا اور یہ ہمارے بوتے ) قابو ( کی نہ تھی.

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

سُبۡحٰنَ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ رَبِّ الۡعَرۡشِ عَمَّا

یَصِفُوۡنَ ﴿۸۲﴾ (الزخرف)

پاکی ہے آسمانوں اور زمین کے رب کو، عرش کے رب کو ان باتوں سے جو یہ بناتے ہیں.

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

اَمۡ لَہُمۡ اِلٰہٌ غَیۡرُ اللّٰہِ ؕ سُبۡحٰنَ اللّٰہِ عَمَّا یُشۡرِکُوۡنَ ﴿۴۳﴾ (الطور)

کیا خدا کے سوا ان کا کوئی اور معبود ہے؟ خدا ان کے شریک بنانے سے پاک ہے.

﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ

الْمُؤْمِنُ الْمُهَیْمِنُ الْعَزِیْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ سُبْحٰنَ

اللّٰهِ عَمَّا یُشْرِكُوْنَ ﴿۲۳﴾ (الحشر)

وہی ہے اللہ جس کے سوا کوئی معبود نہیں بادشاہ نہایت پاک سلامتی دینے والا امان بخشنے والا حفاظت فرمانے والا عزت والا عظمت والا تکبر والا اللہ کو پاکی ہے ان کے شرک سے۔

﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

قَالُوْا سُبْحٰنَ رَبِّنَاۤ اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِیْنَ ﴿۲۹﴾ (القلم)

بولے پاکی ہے ہمارے رب کو بیشک ہم ظالم تھے۔

# اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی حمد وثنا کے لئے تسبیحاتِ قرآنی

## حکمِ تسبیح

اللہ عزّوجل نے قرآن کریم میں کئی ایک مقامات پر تسبیح کرنے کا حکم دیا۔ اس کی مخلوقات میں کوئی ایسا نہیں جو اس حکم سے مبرّا ہو۔ اللہ جل شانہ فرماتے ہیں۔

وَتَوَكَّلْ عَلَى الْحَيِّ الَّذِي لَا يَمُوتُ وَسَبِّحْ بِحَمْدِهِ۔ (الفرقان: 58)

فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَكُنْ مِنَ السَّاجِدِينَ ۔ (الحجر: 98)

فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيمِ ﴿۷۴﴾ (الواقعۃ: 74)

سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلَى ۔ (الأعلیٰ: 1)

## حکمِ ربّانی اور تسبیح الرسل علیہم السّلام

قرآن مجید میں بہت سے ایسے مقامات ہیں جہاں اللہ جل شانہ نے اپنے انبیاء علیہم السّلام کو صبح وشام تسبیح کرنے کا حکم دیا۔

### حضرت یونس علیہ السّلام

لَا إِلَٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ ۔ (الأنبیاء: 87)

### حضرت موسیٰ علیہ السّلام

سُبْحَانَكَ تُبْتُ إِلَيْكَ ۔ (الأعراف: 143)

## حضرت داؤد علیہ السّلام

اِنَّا سَخَّرْنَا الْجِبَالَ مَعَهٗ يُسَبِّحْنَ بِالْعَشِيِّ وَ الْاِشْرَاقِ ۝١٨. (ص: 18)

## حضرت عیسیٰ علیہ السّلام

سُبْحٰنَكَ مَا يَكُوْنُ لِيْٓ اَنْ اَقُوْلَ مَا لَيْسَ لِيْ بِحَقٍّ ؕ (المائدۃ: 116)

## حضرت زکریا علیہ السّلام

وَ سَبِّحْ بِالْعَشِيِّ وَ الْاِبْكَارِ ۝ؑ (آل عمران: 41)

## حضرت زکریا علیہ السّلام

فَاَوْحٰٓى اِلَيْهِمْ اَنْ سَبِّحُوْا بُكْرَةً وَّ عَشِيًّا ۝ (مریم: 11)

## سیّدنا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

وَ سُبْحٰنَ اللّٰهِ وَ مَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝ (یوسف: 108)

فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ۝٧٤ (الواقعۃ: 74)

فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَ اسْتَغْفِرْهُ ؕ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۝٣ (النّصر: 3)

## تسبیح المؤمنین

وَ يَقُوْلُوْنَ سُبْحٰنَ رَبِّنَآ اِنْ كَانَ وَعْدُ رَبِّنَا لَمَفْعُوْلًا ۝١٠٨ (الاسراء: 108)

## جنتی لوگوں کی تسبیح

دَعْوَاهُمْ فِيْهَا سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ . (یونس: 10)

## پہاڑوں اور پرندوں کی تسبیح

وَ سَخَّرْنَا مَعَ دَاوٗدَ الْجِبَالَ يُسَبِّحْنَ وَ الطَّيْرَ ۝ (الأنبياء: 79)

وَ الطَّيْرُ صٰٓفّٰتٍ ؕ كُلٌّ قَدْ عَلِمَ صَلَاتَهٗ وَ تَسْبِيْحَهٗ ؕ۝ (النور: 41)

## تسبیح الرعد ( بجلی کی کڑک )

وَيُسَبِّحُ الرَّعْدُ بِحَمْدِهٖ . (الرعد: 13)

### تسبیح کل الموجودات

تُسَبِّحُ لَهُ السَّمٰوٰتُ السَّبْعُ وَ الْاَرْضُ وَ مَنْ فِيْهِنَّ ؕ وَ اِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا يُسَبِّحُ بِحَمْدِهٖ وَ لٰكِنْ لَّا تَفْقَهُوْنَ تَسْبِيْحَهُمْ ؕ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ۝۴۴ (الإسراء: 44)

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِي الْاَرْضِ ۚ ۝ (الحشر: 1)

# قرآن میں نازل ہونے والی تسبیحات

١. سُبۡحٰنَ الَّذِیۡۤ اَسۡرٰی بِعَبۡدِہٖ ۔ (الإسراء: 1)

٢. سُبۡحَانَ رَبِّیۡ ۔ (الإسراء: 93)

٣. سُبۡحَانَ رَبِّنَا ۔ (الإسراء: 108)

۴. سُبۡحَانَ اللّٰہِ عَمَّا یُشۡرِکُوۡنَ (الطور: 43)

۵. سُبۡحَانَ اللّٰہِ وَتَعَالٰی عَمَّا یُشۡرِکُوۡنَ (القصص: 68)

٦. سُبۡحَانَ اللّٰہِ عَمَّا یَصِفُوۡنَ (المؤمنون: 91)

۷. سُبۡحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الۡعِزَّۃِ عَمَّا یَصِفُوۡنَ ۔ (الصافات: 180)

٨. فَسُبۡحَانَ اللّٰہِ رَبِّ الۡعَرۡشِ عَمَّا یَصِفُوۡنَ ۔ (الأنبياء: 22)

٩. سُبۡحٰنَ الَّذِیۡ خَلَقَ الۡاَزۡوَاجَ کُلَّھَا ۔ (یس: 36)

١٠. فَسُبۡحٰنَ الَّذِیۡ بِیَدِہٖ مَلَکُوۡتُ کُلِّ شَیۡءٍ وَّ اِلَیۡہِ تُرۡجَعُوۡنَ ﴿۸۳﴾ ۔ (یس: 83)

۱۱ . سُبۡحٰنَ الَّذِیۡ سَخَّرَ لَنَا ھٰذَا وَ مَا کُنَّا لَہٗ مُقۡرِنِیۡنَ ﴿۱۳﴾

. (الزُّخرف: 13) سواری پر سوار ہوتے وقت

۱۲. سُبۡحٰنَ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ رَبِّ الۡعَرۡشِ عَمَّا

یَصِفُوۡنَ ﴿۸۲﴾. (الزُّخرف: 82)



# سنتِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اور صیغہ تسبیحات

عَنْ كَعْبِ بْنِ عُجْرَةَ عَنْ رَسُولِ اللهِ صلى الله عليه وسلم قَالَ: مُعَقِّبَاتٌ لاَ يَخِيبُ قَائِلُهُنَّ أَوْ فَاعِلُهُنَّ دُبُرَ كُلِّ صَلاَةٍ مَكْتُوبَةٍ ثَلاَثٌ وَثَلاَثُونَ تَسْبِيحَةً وَثَلاَثٌ وَثَلاَثُونَ تَحْمِيدَةً وَأَرْبَعٌ وَثَلاَثُونَ تَكْبِيرَةً.

( صحیح مسلم :596 المساجد, سنن الترمذی :3409 الدعوات, سنن النسائی : 3/ 75 )

حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ ، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا : ہر فرض نماز کے بعد پڑھے جانے والے کچھ کلمات ایسے ہیں کہ ان کا پڑھنے والا کبھی نامراد نہیں ہوتا، 33 بار سبحان اللہ، 33 بار الحمد للہ اور 34 بار اللہ اکبر۔

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ۔ رضی الله عنه۔ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صلى الله عليه وسلم قَالَ " مَنْ قَالَ سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهِ. فِي يَوْمٍ مِائَةَ مَرَّةٍ حُطَّتْ خَطَايَاهُ، وَإِنْ كَانَتْ مِثْلَ زَبَدِ الْبَحْرِ " (رواہ البخاری: 6405)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، جس نے سبحان اللہ وبحمدہ دن میں سو مرتبہ کہا، اس کے گناہ معاف کردیئے جاتے ہیں، خواہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہی کیوں نہ ہوں۔

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم قَالَ " كَلِمَتَانِ خَفِيفَتَانِ عَلَى اللِّسَانِ، ثَقِيلَتَانِ فِي الْمِيزَانِ، حَبِيبَتَانِ إِلَى الرَّحْمٰنِ، سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيمِ، سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهِ " (رواہ البخاری: 6406)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دو کلمے جو زبان پر ہلکے ہیں ترازو میں بہت بھاری اور رحمان کو عزیز ہیں۔ سبحان اللہ العظیم، سبحان اللہ وبحمدہ ۔

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صلى الله عليه وسلم: (مَنْ قَالَ حِينَ يُصْبِحُ وَحِينَ يُمْسِي : سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهِ مِائَةَ مَرَّةٍ ، لَمْ يَأْتِ أَحَدٌ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِأَفْضَلَ مِمَّا جَاءَ بِهِ إِلَّا أَحَدٌ قَالَ مِثْلَ مَا قَالَ أَوْ زَادَ عَلَيْهِ) " (رواہ مسلم: 2692)

سیدنا حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص صبح اور شام کو (سبحان اللہ وبحمدہ) سو بار کہہ لے تو قیامت کے دن اس سے بہتر کوئی شخص عمل لے کر نہ آئے گا مگر جو اتنا ہی یا اس سے زیادہ کہے۔

عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ، قَالَ: " مَنْ قَالَ: سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيمِ وَبِحَمْدِهِ، غُرِسَتْ لَهُ نَخْلَةٌ فِي الْجَنَّةِ "

(جامع الترمذی:3464)

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا " جس نے سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيمِ وَبِحَمْدِهِ کہا اس کے لیے جنت میں کھجور کا ایک درخت لگا دیا جائے گا"

عَنْ مُصْعَبِ بْنِ سَعْدٍ رضي الله عنه حَدَّثَنِي أَبِي قَالَ: كُنَّا عِنْدَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ، فَقَالَ: (أَيَعْجِزُ أَحَدُكُمْ أَنْ يَكْسِبَ، كُلَّ يَوْمٍ أَلْفَ حَسَنَةٍ؟) فَسَأَلَهُ سَائِلٌ مِنْ جُلَسَائِهِ: كَيْفَ يَكْسِبُ أَحَدُنَا أَلْفَ حَسَنَةٍ؟ قَالَ: (يُسَبِّحُ مِائَةَ تَسْبِيحَةٍ، فَيُكْتَبُ لَهُ أَلْفُ حَسَنَةٍ، أَوْ يُحَطُّ عَنْهُ أَلْفُ خَطِيئَةٍ)

(رواہ مسلم: 2698)

حضرت مصعب بن سعد رضی اللہ عنہما اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ کیا تم ہر دن میں ایک ہزار نیکیاں نہیں کما سکتے ؟ کسی نے عرض کیا حضور بھلا ایک ہزار نیکیاں ہم میں سے کوئی ایک کیسے کمائے گا ؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو کوئی سو مرتبہ (سُبْحَانَ اللهِ) پڑھتا ہے تو اس کو ایک ہزار نیکیاں ملتی ہیں اور ایک ہزار خطائیں معاف کر دی جاتی ہیں

عَنْ أَبِي مَالِكٍ الأَشْعَرِيِّ، قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صلى الله عليه وسلم : الطُّهُورُ شَطْرُ الْإِيمَانِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ تَمْلأُ الْمِيزَانَ . وَسُبْحَانَ اللهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ تَمْلآنِ أَوْ تَمْلأُ مَا بَيْنَ السَّمَوَاتِ وَالْأَرْضِ. ( صحیح مسلم )

حضرت ابومالک اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا طہارت نصف ایمان کے برابر ہے اور اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ میزان (عدل) کو بھر دے گا اور سُبْحَانَ اللهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ سے زمین و آسمان کی درمیانی فضا بھر جائے گی.

عَنْ جُوَيْرِيَةَ ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ مِنْ عِنْدِهَا بُكْرَةً حِينَ صَلَّى الصُّبْحَ، وَهِيَ فِي مَسْجِدِهَا، ثُمَّ رَجَعَ بَعْدَ أَنْ أَضْحَى، وَهِيَ جَالِسَةٌ، فَقَالَ: (مَا زِلْتِ عَلَى الْحَالِ الَّتِي فَارَقْتُكِ عَلَيْهَا؟) قَالَتْ: نَعَمْ، قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : " لَقَدْ قُلْتُ بَعْدَكِ أَرْبَعَ كَلِمَاتٍ، ثَلَاثَ مَرَّاتٍ، لَوْ وُزِنَتْ بِمَا قُلْتِ مُنْذُ الْيَوْمِ لَوَزَنَتْهُنَّ: سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهِ، عَدَدَ خَلْقِهِ وَرِضَا نَفْسِهِ وَزِنَةَ عَرْشِهِ وَمِدَادَ كَلِمَاتِهِ " (رواہ مسلم: 2726)

ام المؤمنین حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم صبح کی نماز کے بعد صبح سویرے ان کے پاس سے نکلے، اور وہ اپنی نماز کی جگہ میں تھیں۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم چاشت کے وقت

لوٹے تو دیکھا کہ وہ وہیں بیٹھی ہوئی ہیں۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب سے میں نے تمہیں چھوڑا تم اسی حال میں رہیں؟ حضرت جویریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کہا کہ ہاں۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے تمہارے بعد چار کلمے تین بار کہے اگر وہ اس کے ساتھ وزن کئے جائیں جو تم نے اب تک پڑھا ہے، تو البتہ وہی بھاری پڑیں گے۔وہ کلمے یہ ہیں کہ " میں اللہ کی پاکیزگی بیان کرتا ہوں اس کی خوبیوں کے ساتھ، اس کی مخلوق کی تعداد کے برابر، اس کی ذات کی رضا کے برابر، اس کے عرش کے وزن اور اس کے کلمات کی روشنائی کے برابر''

عَنْ أَبِي ذَرٍّ، قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صلى الله عليه وسلم " أَلاَ أُخْبِرُكَ بِأَحَبِّ الْكَلاَمِ إِلَى اللَّهِ " . قُلْتُ يَا رَسُولَ اللَّهِ أَخْبِرْنِي بِأَحَبِّ الْكَلاَمِ إِلَى اللَّهِ . فَقَالَ " إِنَّ أَحَبَّ الْكَلاَمِ إِلَى اللَّهِ سُبْحَانَ اللَّهِ وَبِحَمْدِهِ " . ( صحیح مسلم )

سیدنا حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں تجھے وہ کلام نہ بتلاؤں جو اللہ کو بہت پسند ہے؟ میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! مجھے وہ کلام بتایئے جو اللہ کو بہت پسند ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کا پسندیدہ کلام (( "سبحان اللہ وبحمدہ" )) ہے

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صلى الله عليه وسلم " لأَنْ أَقُولَ سُبْحَانَ اللَّهِ وَالْحَمْدُ لِلَّهِ وَلاَ إِلَهَ إِلاَّ اللَّهُ وَاللَّهُ أَكْبَرُ أَحَبُّ إِلَىَّ مِمَّا طَلَعَتْ عَلَيْهِ الشَّمْسُ " ( صحیح مسلم، جامع ترمذی )

سیدنا حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر میں "سبحان اللہ والحمد للہ ولا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر" کہوں تو یہ مجھے ان تمام چیزوں سے زیادہ پسند ہے جن پر سورج طلوع ہوتا ہے۔ ( یعنی ساری کائنات )

﴿بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

سُبْحَانَكَ اَللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ، وَتَبَارَكَ اسْمُكَ، وَتَعَالٰى جَدُّكَ، وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ. (رواہ مسلم واحمد والترمذی وابو داؤد)

﴿بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

اَللهُ اَكْبَرُ كَبِيْرًا، وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ كَثِيْرًا، وَسُبْحَانَ اللهِ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا۔ (رواہ مسلم واحمد والترمذی)

﴿بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهِ، عَدَدَ خَلْقِهِ, وَرِضَا نَفْسِهِ, وَزِنَةَ عَرْشِهِ, وَمِدَادَ كَلِمَاتِهِ۔ (تین مرتبہ). رواہ مسلم

﴿بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

سُبْحَانَ اللهِ عَدَدَ خَلْقِهٖ ، سُبْحَانَ اللهِ رِضَاءَ نَفْسِهٖ ، سُبْحَانَ اللهِ زِنَةَ عَرْشِهٖ ، سُبْحَانَ اللهِ مِدَادَ كَلِمَاتِهٖ ۞

'' میں اللہ کی پاکیزگی بیان کرتا ہوں اس کی مخلوق کی تعداد کے برابر ، اس کی ذات کی رضا کے برابر ، اس کے عرش کے وزن اور اس کے کلمات کی روشنائی کے برابر ''

﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

سُبْحَانَكَ، مَا أَعْظَمَكَ رَبَّنَا۔

﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

سُبْحَانَكَ رَبَّنَا وَبِحَمْدِكَ، اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ.

﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

سُبْحَانَكَ رَبَّنَا تَبَارَكْتَ وَتَعَالَيْتَ.

# آیات حمد

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ۙ﴿۱﴾ سورۃ الفاتحۃ

سب خوبیاں اللہ کو جو مالک سارے جہان والوں کا۔

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضَ وَ جَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَ النُّوۡرَ ۬ؕ ثُمَّ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا بِرَبِّہِمۡ یَعۡدِلُوۡنَ ﴿۱﴾ سورۃ الانعام

سب خوبیاں اللہ کو جس نے آسمان اور زمین بنائے اور اندھیریاں اور روشنی پیدا کی اس پر کافر لوگ اپنے رب کے برابر ٹھہراتے ہیں۔

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

فَقُطِعَ دَابِرُ الۡقَوۡمِ الَّذِیۡنَ ظَلَمُوۡا ؕ وَ الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿۴۵﴾ سورۃ الانعام

تو جڑ کاٹ دی گئی ظالموں کی اور سب خوبیاں سراہا اللہ رب سارے جہاں کا

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

وَ نَزَعۡنَا مَا فِیۡ صُدُوۡرِہِمۡ مِّنۡ غِلٍّ تَجۡرِیۡ مِنۡ تَحۡتِہِمُ

الۡاَنۡہٰرُ ۚ وَ قَالُوا الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ ہَدٰىنَا لِہٰذَا ۟ وَ مَا

کُنَّا لِنَہۡتَدِیَ لَوۡ لَاۤ اَنۡ ہَدٰىنَا اللّٰہُ ۚ لَقَدۡ جَآءَتۡ رُسُلُ

رَبِّنَا بِالۡحَقِّ ؕ وَ نُوۡدُوۡۤا اَنۡ تِلۡکُمُ الۡجَنَّۃُ اُوۡرِثۡتُمُوۡہَا بِمَا

کُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ ﴿۴۳﴾ سورۃ الأعراف

اور ہم نے ان کے سینوں سے کینے کھینچ لیے ان کے نیچے نہریں بہیں گی اور کہیں گے سب خوبیاں اللہ کو جس نے ہمیں اس کی راہ دکھائی اور ہم راہ نہ پاتے اگر اللہ ہمیں راہ نہ دکھاتا، بیشک ہمارے رب کے رسول حق لائے اور ندا ہوئی کہ یہ جنت تمہیں میراث ملی صلہ تمہارے اعمال کا،

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

دَعۡوٰىہُمۡ فِیۡہَا سُبۡحٰنَکَ اللّٰہُمَّ وَ تَحِیَّتُہُمۡ فِیۡہَا سَلٰمٌ ۚ

وَ اٰخِرُ دَعۡوٰىہُمۡ اَنِ الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿۱۰﴾ سورۃ یونس

ان کی دعا اس میں یہ ہوگی کہ اللہ تجھے پاکی ہے اور ان کے ملتے وقت خوشی کا پہلا بول سلام ہے اور ان کی دعا کا خاتمہ یہ ہے کہ سب خوبیوں کو سراہا اللہ جو رب ہے سارے جہان کا

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ وَہَبَ لِیۡ عَلَی الۡکِبَرِ اِسۡمٰعِیۡلَ وَ اِسۡحٰقَ ؕ اِنَّ رَبِّیۡ لَسَمِیۡعُ الدُّعَآءِ ﴿۳۹﴾ سورۃ ابراھیم

سب خوبیاں اللہ کو جس نے مجھے بڑھاپے میں اسماعیل و اسحاق دیئے بیشک میرا رب دعا سننے والا ہے۔

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

ضَرَبَ اللّٰہُ مَثَلًا عَبۡدًا مَّمۡلُوۡکًا لَّا یَقۡدِرُ عَلٰی شَیۡءٍ وَّ مَنۡ رَّزَقۡنٰہُ مِنَّا رِزۡقًا حَسَنًا فَہُوَ یُنۡفِقُ مِنۡہُ سِرًّا وَّ جَہۡرًا ؕ ہَلۡ یَسۡتَوٗنَ ؕ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ ؕ بَلۡ اَکۡثَرُہُمۡ لَا یَعۡلَمُوۡنَ ﴿۷۵﴾

سورۃ النحل

اللہ نے ایک کہاوت بیان فرمائی ایک بندہ ہے دوسرے کی ملک آپ کچھ مقدور نہیں رکھتا اور ایک جسے ہم نے اپنی طرف سے اچھی روزی عطا فرمائی تو وہ اس میں سے خرچ کرتا ہے چھپے اور ظاہر کیا وہ برابر ہو جائیں گے سب خوبیاں اللہ کو ہیں بلکہ ان میں اکثر کو خبر نہیں ۔

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

وَ قُلِ الۡحَمۡدُ لِلّٰهِ الَّذِىۡ لَمۡ يَتَّخِذۡ وَلَدًا وَّ لَمۡ يَكُنۡ لَّهٗ شَرِيۡكٌ فِى الۡمُلۡكِ وَ لَمۡ يَكُنۡ لَّهٗ وَلِىٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَ كَبِّرۡهُ تَكۡبِيۡرًا ﴿۱۱۱﴾ سورۃ الاسراء

اور یوں کہو سب خوبیاں اللہ کو جس نے اپنے لیے بچہ اختیار نہ فرمایا اور بادشاہی میں کوئی اس کا شریک نہیں اور کمزوری سے کوئی اس کا حمایتی نہیں اور اس کی بڑائی بولنے کو تکبیر کہو

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ الَّذِىۡۤ اَنۡزَلَ عَلٰى عَبۡدِهِ الۡكِتٰبَ وَلَمۡ يَجۡعَلْ لَّهٗ عِوَجًا ؕ سکتہ ﴿۱﴾ سورۃ الکہف

سب خوبیاں اللہ کو جس نے اپنے بندے پر کتاب اتاری اور اس میں اصلًا ) بالکل، ذرا بھی ( کجی نہ رکھی،

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

فَاِذَا اسۡتَوَيۡتَ اَنۡتَ وَمَنۡ مَّعَكَ عَلَى الۡفُلۡكِ فَقُلِ الۡحَمۡدُ لِلّٰهِ الَّذِىۡ نَجّٰنَا مِنَ الۡقَوۡمِ الظّٰلِمِيۡنَ ﴿۲۸﴾ سورۃ المؤمنون

پھر جب ٹھیک بیٹھ لے کشتی پر تُو اور تیرے ساتھ والے تو کہہ سب خوبیاں اللہ کو جس نے ہمیں ان ظالموں سے نجات دی،

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

وَ لَقَدۡ اٰتَیۡنَا دَاوٗدَ وَ سُلَیۡمٰنَ عِلۡمًا ۚ وَ قَالَا الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ فَضَّلَنَا عَلٰی کَثِیۡرٍ مِّنۡ عِبَادِہِ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ ﴿۱۵﴾ سورۃ النمل

اور بیشک ہم نے داؤد اور سلیمان کو بڑا علم عطا فرمایا اور دونوں نے کہا سب خوبیاں اللہ کو جس نے ہمیں اپنے بہت سے ایمان والے بندوں پر فضیلت بخشی

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

قُلِ الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ وَ سَلٰمٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیۡنَ اصۡطَفٰی ؕ آٰللّٰہُ خَیۡرٌ اَمَّا یُشۡرِکُوۡنَ ﴿ؕ۵۹﴾ سورۃ النمل

تم کہو سب خوبیاں اللہ کو اور سلام اس کے چنے ہوئے بندے پر کیا اللہ بہتر یا ان کے ساختہ شریک

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

وَ قُلِ الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ سَیُرِیۡکُمۡ اٰیٰتِہٖ فَتَعۡرِفُوۡنَہَا ؕ وَ مَا رَبُّکَ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعۡمَلُوۡنَ ﴿۹۳﴾ سورۃ النمل

اور فرماؤ کہ سب خوبیاں اللہ کے لیے عنقریب وہ تمہیں اپنی نشانیاں دکھائے گا تو انہیں پہچان لوگے اور اے محبوب ! تمہارا رب غافل نہیں، اے لوگو ! تمہارے اعمال سے،

﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

وَهُوَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ لَهُ الْحَمْدُ فِى الْاُوْلٰى وَالْاٰخِرَةِ ؗ وَلَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۷۰﴾ سورۃ القصص

اور وہی ہے اللہ کہ کوئی خدا نہیں اس کے سوا اسی کی تعریف ہے دنیا اور آخرت میں اور اسی کا حکم ہے اور اسی کی طرف پھر جاؤگے،

﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾

وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ نَّزَّلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ مِنْۢ بَعْدِ مَوْتِهَا لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ؕ قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ ؕ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ ﴿۶۳﴾ سورۃ العنکبوت

اور جو تم ان سے پوچھو کس نے اتارا آسمان سے پانی تو اس کے سبب زمین زندہ کردی مَرے پیچھے ضرور کہیں گے اللہ نے تم فرماؤ سب خوبیاں اللہ کو، بلکہ ان میں اکثر بے عقل ہیں

﴾بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴿

وَ لَہُ الۡحَمۡدُ فِی السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ وَ عَشِیًّا وَّ حِیۡنَ

تُظۡہِرُوۡنَ ﴿۱۸﴾ سورۃ الروم

اور اسی کی تعریف ہے آسمانوں اور زمین میں اور کچھ دن رہے اور جب تمہیں دوپہر ہو۔

﴾بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴿

وَ لَئِنۡ سَاَلۡتَہُمۡ مَّنۡ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضَ لَیَقُوۡلُنَّ

اللّٰہُ ؕ قُلِ الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ ؕ بَلۡ اَکۡثَرُہُمۡ لَا یَعۡلَمُوۡنَ ﴿۲۵﴾ سورۃ لقمان

اور اگر تم ان سے پوچھو کس نے بنائے آسمان اور زمین تو ضرور کہیں گے اللہ نے، تم فرماؤ سب خوبیاں اللہ کو بلکہ ان میں اکثر جانتے نہیں،

﴾بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴿

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِی الۡاَرۡضِ وَ لَہُ

الۡحَمۡدُ فِی الۡاٰخِرَۃِ ؕ وَ ہُوَ الۡحَکِیۡمُ الۡخَبِیۡرُ ﴿۱﴾ سورۃ سبأ

سب خوبیاں اللہ کو کہ اسی کا مال ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں اور آخرت میں اسی کی تعریف ہے اور وہی ہے حکمت والا خبردار،

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ فَاطِرِ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ جَاعِلِ الۡمَلٰٓئِكَةِ
رُسُلًا اُولِىۡۤ اَجۡنِحَةٍ مَّثۡنٰى وَ ثُلٰثَ وَ رُبٰعَ ؕ يَزِيۡدُ فِى
الۡخَلۡقِ مَا يَشَآءُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ﴿۱﴾ سورۃ فاطر

سب خوبیاں اللہ کو جو آسمانوں اور زمین کا بنانے والا فرشتوں کو رسول کرنے والا جن کے دو دو تین تین چار
چار پر ہیں، بڑھاتا ہے آفرینش (پیدائش) میں جو چاہے بیشک اللہ ہر چیز پر قادر ہے،

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

وَ قَالُوا الۡحَمۡدُ لِلّٰهِ الَّذِىۡۤ اَذۡهَبَ عَنَّا الۡحَزَنَ ؕ اِنَّ رَبَّنَا
لَغَفُوۡرٌ شَكُوۡرُ ۙ﴿۳۴﴾ سورۃ فاطر

اور کہیں گے سب خوبیاں اللہ کو جس نے ہمارا غم دور کیا بیشک ہمارا رب بخشنے والا قدر فرمانے والا ہے

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

وَ الۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۱۸۲﴾ؒ سورۃ الصافات

اور سب خوبیاں اللہ کو سارے جہاں کا رب ہے۔

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

ضَرَبَ اللّٰہُ مَثَلًا رَّجُلًا فِیۡہِ شُرَکَآءُ مُتَشٰکِسُوۡنَ وَ رَجُلًا
سَلَمًا لِّرَجُلٍ ؕ ہَلۡ یَسۡتَوِیٰنِ مَثَلًا ؕ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ ۚ بَلۡ
اَکۡثَرُہُمۡ لَا یَعۡلَمُوۡنَ ﴿۲۹﴾ سورۃ الزمر

اللہ ایک مثال بیان فرماتا ہے ایک غلام میں کئی بدخوآقا شریک اور ایک نرے ایک مولیٰ کا، کیا ان دونوں کا حال ایک سا ہے سب خوبیاں اللہ کو بلکہ ان کے اکثر نہیں جانتے

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

وَ قَالُوا الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ صَدَقَنَا وَعۡدَہٗ وَ اَوۡرَثَنَا
الۡاَرۡضَ نَتَبَوَّاُ مِنَ الۡجَنَّۃِ حَیۡثُ نَشَآءُ ۚ فَنِعۡمَ
اَجۡرُ الۡعٰمِلِیۡنَ ﴿۷۴﴾ سورۃ الزمر

وہ کہیں گے کہ خدا کا شکر ہے جس نے اپنے وعدہ کو ہم سے سچا کر دیا اور ہم کو اس زمین کا وارث بنا دیا ہم بہشت میں جس مکان میں چاہیں رہیں تو (اچھے عمل کرنے والوں کا بدلہ بھی کیسا خوب ہے

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

وَ تَرَی الۡمَلٰٓئِکَۃَ حَآفِّیۡنَ مِنۡ حَوۡلِ الۡعَرۡشِ یُسَبِّحُوۡنَ بِحَمۡدِ رَبِّہِمۡ ۚ وَ قُضِیَ بَیۡنَہُمۡ بِالۡحَقِّ وَ قِیۡلَ الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿۷۵﴾ سورۃ الزمر

تم فرشتوں کو دیکھو گے کہ عرش کے گرد گھیرا باندھے ہوئے ہیں) اور (اپنے پروردگار کی تعریف کے ساتھ تسبیح کر رہے ہیں۔ اور ان میں انصاف کے ساتھ فیصلہ کیا جائے گا اور کہا جائے گا کہ ہر طرح کی تعریف خدا ہی کو سزاوار ہے جو سارے جہان کا مالک ہے۔

﴿بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾

ہُوَ الۡحَیُّ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ فَادۡعُوۡہُ مُخۡلِصِیۡنَ لَہُ الدِّیۡنَ ؕ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿۶۵﴾ سورۃ غافر

وہ زندہ ہے (جسے موت نہیں) اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں تو اس کی عبادت کو خالص کر کر اسی کو پکارو۔ ہر طرح کی تعریف خدا ہی کو (سزاوار) ہے جو تمام جہان کا پروردگار ہے

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

فَلِلّٰهِ الۡحَمۡدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الۡاَرۡضِ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۳۶﴾

سورۃ الجاثیۃ

پس خدا ہی کو ہر طرح کی تعریف) سزاوار (ہے جو آسمانوں کا مالک اور زمین کا مالک اور تمام جہان کا پروردگار ہے

﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ﴾

يُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الۡاَرۡضِ‌ۚ لَهُ الۡمُلۡكُ

وَلَهُ الۡحَمۡدُ‌ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ﴿۱﴾ سورۃ التغابن

جو چیز آسمانوں میں ہے اور جو چیز زمین میں ہے (سب) خدا کی تسبیح کرتی ہے۔ اسی کی سچی بادشاہی ہے اور اسی کی تعریف (لامتناہی) ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے

# دعا قربِ الٰہی کے حصول کا ذریعہ

فرمانِ باری تعالیٰ ہے:

وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ ۭ اِنَّ الَّذِيْنَ يَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِيْ سَيَدْخُلُوْنَ جَهَنَّمَ دٰخِرِيْنَ ؀ (غافر: 60)

ترجمہ: اور تمہارے رب نے فرمایا مجھ سے دعا کرو میں قبول کروں گا بیشک وہ جو میری عبادت سے اونچے کھینچتے (تکبر کرتے) ہیں عنقریب جہنم میں جائیں گے ذلیل ہو کر.

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ : "لَيْسَ شَيْءٌ أَكْرَمَ عَلَى اللهِ عَزَّ وَجَلَّ مِنَ الدُّعَاءِ " (صحیح سنن الترمذی 138/3)

اللہ عزوجل کے ہاں دعا سے زیادہ کوئی چیز قابل عزت نہیں۔

اللہ رب العزّت فرماتے ہیں۔

وَ اِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّىْ فَاِنِّىْ قَرِيْبٌ ۭ اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ ۙ فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِىْ وَلْيُؤْمِنُوْا بِىْ لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ ؀ (البقرہ)

اور اے محبوب () جب آپ سے میرے بندے مجھے پوچھیں تو میں نزدیک ہوں دعا قبول کرتا ہوں پکارنے والے کی جب مجھے پکارے تو انہیں چاہئے میرا حکم مانیں اور مجھ پر ایمان لائیں کہ کہیں راہ پائیں،

انسان اگر اپنے جیسی مخلوق سے مانگے تو وہ اکثر وبیشتر مایوسی و ناامیدی کا سامنا کرتا ہے جبکہ خالق کائنات سخت غضب ناک ہوتا ہے اگر اس سے سوال نہ کیا جائے۔

اللہ یغضب إن ترکت سؤاله

وبنی آدم حین یسأل یغضب

